اُس کے تالو میں ملنا مستحب ہے لیکن چھوارا افضل ہے۔ مسلم نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی ہے کہ جب کسی کے لڑکا پیدا ہوتا تو اُس کو پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور پرنور میں لاتے، آپ اُس کو برکت کی دُعا فرماتے اور چھوارا چاب کر اُس کے تالو میں ملتے۔ تائید جامع شتی میں مروی ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وقت ولادت عبد اللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما چھوارا دہن مبارک سے چاب کر اُس کے تالو میں ملا پس سب چیز سے پہلے ان کے پیٹ میں لعاب دہنِ مبارک آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا پہونچا انتہی یعنی جامع شتی کا مضمون تمام ہوا اور عینی شرح بخاری میں تحنیک کے مقدمہ میں یوں لکھا ہے کہ جب لڑکا پیدا ہو تو اُس کو کسی مرد صالح کے پاس لے جاویں اور وہ مرد چھوارا چاب کر اُس کے تالو میں ملے کہ مستحب ہے اور سب چیز سے بہتر تمر ہے یعنی خُرمائے خشک بعد اس کے رطب یعنی خُرمائے تر بعد اس کے شہد اور جو یہ چیزیں میسّر نہ ہوں تو اور چیز میٹھی جس کو اثر آگ کا نہ پہونچا ہو وہ ملے۔ **قولہ** "اور لڑکے کا نام محمّد یا احمد رکھنا مستحب ہی۔ صحیح بخاری و مسلم میں لکھا ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لڑکوں کا نام میرے نام پر رکھو اور سُنن ابی داؤد میں منقول ہی کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لڑکوں کا نام پیغمبروں کے نام پر رکھا کرو یعنی ابراہیم اسمٰعیل موسیٰ عیسیٰ مثلاً اور طبرانی نے جامع کبیر میں اور عدی نے کامل میں بیان کیا کہ عبد اللہ ابن عباس رض نے فرمایا کہ جس شخص کے تین لڑکے ہوں پھر اُس نے اُن میں سے ایک کا بھی نام محمد نہ رکھا تو بڑی نادانی کی یعنی بسبب اپنی نادانی کے ایسی بڑی نعمت و برکت سے محروم رہا۔"

**تائید** مشکوٰۃ شریف میں روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک عبد اللہ اور عبد الرحمٰن سب ناموں سے زیادہ محبوب ہیں اور یہ بھی مروی ہے کہ سب ناموں میں بہتر وہ نام ہے جو مشتق حمد سے ہو اور وہ نام جو منسوب بہ عبدیت ہو یعنی محمد احمد حامد محمود اور عبد اللہ اور عبد الرحمٰن عبد الکریم عبد الرحیم وغیرہ علیٰ ہذا القیاس اور سنن نسائی اور ابی داؤد میں وہب جشمی سے منقول ہی کہ آں حضرت

---

**نوٹ** ۔مندرجہ بالا نمونہ کی عبارت میں تحنیک کا مسئلہ مسئلہ ۲ کا ایک جز ہی جو مسئلہ ۱ میں شامل کر لیا گیا ہی۔ ۱۲ شروانی

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اپنے لڑکوں کا نام انبیاء علیہم السلام کے نام پر رکھو۔

**تنبیہہ** احیاء العلوم میں لکھا ہے کہ جس لڑکے کا نام انبیاء اور ملائکہ علیہم السلام کے نام پر رکھا ہو تو کسی کو جائز اور درست نہیں کہ اُس لڑکے پر لعنت کرے یا گالی دے یا چھوٹا نام حقارت سے زبان پر لاوے لیکن اگر بلحاظ تادیب وتنبیہہ کچھ الفاظ سخت وسُست کہنا ضرور ہو تو اس کے روبرو اس طرح کہے کہ تو ایسا ہے تو ایسا ہے نام لے کر بُرا اور زبوں نہ کہے کہ فلانا ایسا اور ویسا ہے اور جس لڑکے کا نام محمّد ہو اس کی تعظیم وتکریم کرنا چاہیے کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ جس لڑکے کا نام محمّد رکھو تو اُس کی تعظیم کیا کرو۔ فقط

بعض مسئلے ایسے ہیں جن میں ایک سے زیادہ باتوں کا بیان ہے۔ یہاں صاحبِ رفاہ المسلمین نے ان میں سے بعض چیزوں کا ترجمہ پہلے کیا ہے اس طرح مقدّم کو مؤخّر کردیا ہے۔ اور بعض مسائل کے ساتھ یہ کیا ہے کہ اس کا ایک جُز کسی دُوسرے مسئلہ کے ساتھ بیان کردیا ہے جیسا کہ مسئلہ ۱ میں بچّہ کے کان میں اذان واقامت اور نام رکھنے کی بحث کے ساتھ تحنیک کا بیان بھی کردیا ہے۔ حال آں کہ تحنیک کا بیان مسئلہ ۲ کے ساتھ تھا۔ صاحبِ رفاہ المسلمین نے اگر دیکھا ہے کہ تائیدی مضمون بہت طویل ہو گیا ہے تو اکثر تائیدی مضمون حاشیہ میں بھی درج کردیا ہے اور اُس کا عنوان **فائدہ** وغیرہ رکھا ہے۔

رفاہ المسلمین (مترجمہ مولوی سعد الدین عثمانی بدایونی) اور تحفۃ المسلمین (مترجمہ مولوی محمد نظام شاہ جہاں پوری) کے مقابلہ سے بعض ایسے بدیہی داخلی شواہد ملتے ہیں جس سے یہ بات یقینی کہی جاسکتی ہے کہ مولوی محمد نظام شاہ جہاں پوری کے پیشِ نظر ترجمہ کے وقت رفاہ المسلمین کا ترجمہ ضرور رہا ہے۔ دونوں ترجموں کے اُردو ناموں میں لفظ مسلمین موجود ہے۔ بعض عبارتوں کو صاحبِ رفاہ المسلمین نے ترجمہ کے ساتھ بعنوان تفصیل یا فائدہ درج کیا ہے وہی عبارتیں تحفۃ المسلمین میں حاشیے میں ملتی ہیں۔ اس کے علاوہ تحفۃ المسلمین کی تمہید بھی اس کی غمازی کرتی ہے۔

تحفۃ المسلمین کے تمام مسائل کا ترجمہ نہایت صاف ہے۔ صرف مسئلہ ۱۱ کا ترجمہ نہایت گنجلک اور غیر مربوط ہے۔ لہٰذا اصل فارسی اور ہر دو تراجم تحفۃ المسلمین و رفاہ المسلمین کے نقل کئے جاتے ہیں۔

اصل فارسی مسئلہ ۱۱۔ دستور است کہ جہت مقرر ساختن یوم نکاح نقد و پارچہ از خانۂ عروس بدست حجام و بادفروش بقید تاریخ و یوم نکاح بخانۂ نوشہ می رود عوض آن نقد وغیرہ بحجام و بادفروش از خانۂ نوشہ می دہند جائز است یا نہ۔ **جواب**۔ اگر چیزے از خانۂ نوشہ بطریق انعام حجام و بادفروش را بدہند جائز است لیکن حجام و بادفروش را باید آویز دستور جبر و اکراہ برگرفتن آں نمی رسد چراکہ دادن انعام وقت سرور از قسم تبرعات است وَلَا جَبْرَ فِی التَّبَرُّعَاتِ کَمَا مَرَّ فِی الْمَسْئَلَۃِ الثَّالِثَۃِ مِنْ خُلَاصَۃِ کُتُبُ الْفِقْہِ۔

تحفۃ المسلمین۔ دستور ہے کہ قبل نکاح دُلہن کے گھر سے کچھ نقد کپڑا وغیرہ دولہا کے گھر بھجواتے ہیں اور حجام اور بھاٹ وغیرہ اس کے لے جانے والے کو کچھ انعام دیا کرتے ہیں اس کا کیا حال ہے جائز ہے یا ناجائز۔ **جواب**۔ اس سوال کا خلاصہ جواب یہ ہے کہ ایسے امور میں رسم کا لحاظ کرے اور عمل میں لاوے اور بغیر لازم کئے کرلے تو خیر کچھ مضائقہ نہیں۔ اور لے جانے والے کو دینا دو حال سے خالی نہیں یا اُس کی مزدوری میں دے تو وہ جدی ہے اس میں کلام نہیں یا احسان کی راہ سے دے تو اس میں اُس کو جھگڑنا نہیں ہونا کہ جھنجھٹ کرکے زیادہ مانگے کیونکہ تبرع اور احسان پر جبر درست نہیں چنانچہ اس کا حال تیسرے مسئلہ میں گزر چکا۔

رفاہ المسلمین سوال ۱۱۔ دستور ہے کہ نکاح کا دن مقرر کرنے کو دلہن کی طرف سے دولہ کے گھر کو حجام اور بھاٹ کے ہاتھ کپڑے بھیجے جاتے ہیں۔ اس کے عوض حجام اور بھاٹ کو دولہ کی طرف سے کچھ نقد یا جنس دیا کرتے ہیں یہ دینا درست۔

یا نہیں۔ **جواب**۔ اگر دولہا کی طرف سے بطریق انعام کچھ چیز حجام یا بھاٹ کو دیں تو جائز ہے واجب اور ضرور نہیں یعنی دینے والے مختار ہیں چاہیں دیں چاہیں نہ دیں اگر نہ دیں کسی کو زور اور جبر نہیں پہونچتا کہ یہ تو ہمارا نیگ اور دستور ہے یا ہمارا حق ہے اس واسطے کہ خوشی کے وقت کچھ انعام دینا تبرع اور احسان کی اقسام سے ہے اور احسان پر کسی کو جبر اور زور نہیں پہونچتا کہ اُس کو دستاویز اور دستور پکڑے چنانچہ تیسرے سوال کے جواب میں بھی اس کا بیان ہو چکا۔

---

**نوٹ ۱**۔ مسائل اربعین کا اصل فارسی نسخہ جو مقابلے کے وقت پیش نظر رہا ہے وہ ۱۳۴۸ھ کا مطبوعہ مجتبائی پریس دہلی ہے۔

۲۔ رفاہ المسلمین کا جو نسخہ اس وقت سامنے ہے وہ ۱۳۰۸ھ کا مطبوعہ ہے اور مطبع جوہر ہند دہلی میں باہتمام جے نرائن طبع ہوا ہے۔ (یہ یقینی بات ہے کہ رفاہ المسلمین کی یہ اشاعت اول نہیں ہے بلکہ اس سے پہلے بھی شائع ہوا ہے)۔

۳۔ ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب (سکرٹری انجمن ترقی اردو حال پاکستان) کے کتب خانۂ خاص میں رفاہ المسلمین کا ایک نسخہ ہے جو مطبع قیومی واقع کان پور میں بماہ جمادی الثانی ۱۳۳۲ ہجری بار دوم طبع ہوا ہے۔

# مسائل اربعین فی سنّتہ سیّد المرسلین

یہ اُردو ترجمہ مطبع حسینی بمبئی سے قاضی ابراہیم پلندری نے ۱۲۸۹ھ میں شائع کیا۔ ترجمہ کی تصحیح کے فرائض مولوی جلال الدین نے انجام دئے۔ مگر مترجم کا نام نہیں لکھا ہے صفحہ اول سرورق حرف بحرف نقل ہے

---

الحمدللہ کہ بحسنِ توفیق کارساز دوجہاں زینت بخش زمین و آسمان کے یہ نسخہ متبرکہ سعادت آگیں ہدایت تزئیں دستور العمل صالحین مسمّٰے بہ

# مسائل اربعین

فی سُنّتِہ

# سیّد المرسلین

کو ساتھ زیور تصحیح جناب مولوی جلال الدین صاحب کے آراستہ کروا کے بندہ درگاہِ کریم قاضی ابراہیم ابن حاجی الحرمین الشریفین جناب قاضی نور محمد صاحب پلندری نے ۱۲۸۹ہجری کو معمورۂ بندر بمبئی کے مطبع حسینی جدید میں چھپوا کر جلوہ نما خلائق کیا

کتاب کا سائز ۲۶ × ۲۰/۸ ہے۔ مسائل اربعین کا ترجمہ ۷۵ صفحات پر مشتمل ہے ہر صفحہ میں

اکیس۲۱ سطریں ہیں۔ تمام مسائل کی ترتیب اصل فارسی نسخہ کے مطابق ہی۔ مترجم نے صرف ترجمہ پر اکتفا کیا ہی اور اپنی طرف سے (مثل صاحب رفاہ المرسلین) مزید مواد کا اضافہ نہیں کیا ہے کتاب کی زبان قدیم اُردو ہے۔ ترجمہ میں سلاست و روانی نہیں ہے۔

خاتمہ کی عبارت میں صرف وہی عبارت زائد ہے جو تحفۃ المسلمین میں زائد ہی۔ اور وہ عبارت یہ ہے:۔

"چنانچہ ابن ابی الدنیا کی کتاب میں جو حدیث مرسل حسن بصریؒ نے روایت کی حضرت علی مرتضیٰؓ سے غیبت کے بیان میں لکھی ہی۔ ثَلٰثَةٌ لَا یُحَرَّمُ عَلَیْكَ اَعْرَاضُهُمُ الْمُجَاهِرُ بِالْفِسْقِ وَالْاِمَامُ الْجَائِرُ وَالْمُبْتَدِعُ۔ یعنی تین شخص ہیں کہ اُن سے سر پھرا لینا تجھ پر حرام نہیں۔ ظاہر جو بدکام کرتا ہے اور امام جو ظلم جائز رکھتا ہے اور بدعت کرنے والا اور ریاض الصالحین وغیرہ میں غیبت کرنی ان تین آدمیوں سے زیادہ اوروں کی بھی جائز رکھا ہی۔"

مسئلہ ۱۱ کا ترجمہ مقابلہ کے لئے درج ذیل ہی:۔

"گیارھواں ۱۱ مسئلہ۔ دستور ہے کہ نکاح کا دن مقرر کرنے کے واسطے کچھ نقد اور کپڑے دُلہن کے گھر سے نوشہ کے گھر حجام یا بھاٹ کے ہاتھ بھیجتے ہیں اور اس کے عوض بطریق انعام کے نوشے لوگ بھی کچھ حجام کو دیتے ہیں یہ درست ہے یا نہیں۔ جواب۔ اگر نوشہ کے گھر سے حجام اور باد فروش یعنی بھاٹ کو بطریق انعام کے کچھ دیویں تو جائز ہے لیکن حجام اور بھاٹ اس دستور کو اپنی دستاویز کر کے اس کے لینے میں کچھ جبر اور اکراہ نہیں کر سکتا ہے کس واسطے کہ انعام دینا خوشی کے وقت تبرعات یعنی رعایت اور سلوک کی قسم سے ہے وَلَا جَبْرَ فِی التَّبَرُّعَاتِ كَمَا مَرَّ فِی الْمَسْئَلَةِ الثَّالِثَةِ مِنْ خُلَاصَةِ كُتُبِ الْفِقْهِ زبردستی نہیں سلوک کرنے میں جیسا تیسرے مسئلہ میں گزرا۔

(نمونۂ ترجمہ تحفۃ المسلمین صفحہ ۲۶ پر ہی۔ شروانی)

کتاب کے آخر میں بطور تتمہ کچھ سوالات معہ جوابات ردِ مراسم و بدعات میں درج ہیں۔

ہر سوال کے بعد جواب درج ہے۔ اور آغاز یوں ہوا ہے:۔

"یہ وے سوالات ہیں جن کو مولوی سراج الدین نے درست کر کے علمائے مدرسہ کلکتہ وغیرہ کے دستخط اُن پر کروائے تھے اب اُن کو حاجی سید عبداللہ صاحب غفراللہ ولوالدیہ نے ہندی عبارت میں عوام لوگوں کی سمجھ کے لئے ترجمہ کر کے چھپوائے ہیں۔"

ہمارے پیش نظر جو نسخہ ہے وہ ناقص الآخر ہے لہٰذا یہ نہیں معلوم کہ کتنے سوال اس نوع کے معہ جوابات کتاب میں شامل کئے گئے۔ آخری سوال کا نمبر ۲۰ ہے اس کے بعد کتاب کے مزید اوراق غائب ہیں۔ البتہ کتاب ۱۰۲ صفحہ پر ختم ہوتی ثابت ہوتی ہے۔

شروع میں ایک طویل عبارت ہے جو سات سوالات پر مشتمل ہے۔ سوالات یکجا دئے گئے ہیں اور جوابات علٰحدہ علٰحدہ دئے گئے ہیں۔ جوابات کی روشنی میں سوالات پر نمبر ڈال دئے گئے ہیں ورنہ کتاب میں اصل عبارت پر نمبر نہیں پڑے ہیں:۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اللہ رحمت کرے اللہ تم پر اس مقدمہ میں کہ (۱) بناتے ہیں یہاں کے لوگ آستانے اور قبریں اور تعزئے اور شہدائے امام حسن اور امام حسین رض کے نام پر یا دوسرے بزرگوں اور صلحاء اور اولیاء اور شہدا مثل شاہ مدار اور سلطان بایزید پیر اور بدر صاحب اور بڑے پیر اور شہید پیر اور غازی پیر اور مانک پیر وغیرہ کے نام پر کہ عوام کالانعام میں یہ مشہور اور مروج ہو رہا ہے اور (۲) جانے میں اس مقام کے اور زیارت کرنے میں (۳) اور لے جانے میں کھانے پینے کی چیزوں کے اس جگہ مثلاً کھچڑی اور پلاؤ اور ملیدہ اور شربت اور گلاب اور مٹھائی اور پان کی گلوریاں اور گوشت و کباب اور روپیہ پیسہ وغیرہ تقرب اور تعظیم کی رو سے ان جھوٹی درگاہوں اور آستانوں اور قبروں کے پاس اور (۴) اپنی حاجتوں اور مُرادوں کو مانگتے ہیں مثلاً لڑکا ہونے اور بیماری دور ہونے اور روزی کی فراغت حاصل ہونے اور دُکھ درد کے دور ہونے اور مشکل اور سختی کے دفع ہونے اور آفتوں اور بلاؤں کے دور ہونے میں اور اسی طرح کی اور حاجتیں جو دین اور دُنیا سے

علاقہ رکھتی ہیں یہ فلانا کام یا حاجت برآوے تو میں تمہارے آستانے یا درگاہ یا قبر وغیرہ پر بکری یا مُرغ یا اتنی مٹھائی یا اتنے روپے یا رُوٹی حلوا یا چادر یا ملیدہ وغیرہ چڑھاؤں گا۔ اور عاجزی اور منت اور خوشامد سے اپنے مطلبوں کو وہاں بیان کرنا اور (۶) سجدہ کرنا اور تعظیم وتکریم کرنی اور (۷) مرثیے پڑھنے اور رونا اور چھاتی کوٹنا اس مقام میں درست ہے یا نہیں (۸) غیر اللہ کے نام کا جانور یا کھانا وغیرہ مقرر کرنا (۹) انبیاء، اولیاء، شہداء، امام اور نیک کاروں کی رُوح کو حاظر ناظر جاننا (۱۰) جانور غیر اللہ مثلاً ولی، پیر اور شہید کے نام پر چھوڑنا اور پھر ذبح کے وقت حسب عادت اللہ کا نام لینا (۱۱) مروّجہ فاتحہ (۱۲) مُردوں کو خواہ نبی ہوں یا ولی مختار و کارگزار جاننا (۱۳) عقد نکاح کی مروّجہ غیر مشروع رسمیں مثلاً ڈھول، طبلہ، تاشہ، جھانجھ، کنگنا، سہرا، مقنعہ، مہندی، ناچ، روشنی، آتشبازی وغیرہ وغیرہ (۱۴) اگر کوئی غنی شخص اللہ کی نذر مانے تو کیا وہ نذر کی چیز خود کھا سکتا ہے (۱۵) قرآن پڑھ کر اُجرت لینی درست ہے یا نہیں (۱۶) قرآن شریف کا پڑھانے والا محنتانہ لے سکتا ہے یا نہیں (۱۷) بدنی، مالی عبادت کا ایصال ثواب مُردوں کو بخشنا درست ہے یا نہیں (۱۸) ثواب پہونچانے کا طریقہ کیا ہے (۱۹) برہمن جادوگر اور رمّال کی غیب کی خبروں کو صحیح جاننا کیسا ہے (۲۰) دوسری بار بیعت کرنی پیر کے جیتے یا مرنے کے بعد کیسی ہے۔

---

نوٹ: صفحہ ۸۰ سے اس صفحہ ۱۰۳ تک نمونے اور مختصر حالات دوسرے دو ترجموں کے تمام ہوئے۔

محمد مقتدیٰ خاں شروانی

# تاریخِ طبعِ ثالث

چھپ گئی یہ کتاب تیسری بار — ہو گئی جب کہ مرضیِ مولا
اُس کی قسمت ہے رشک کے قابل — جس نے پڑھ پڑھ کے اس سے کام لیا
ہیں اوامر بھی اور نواہی بھی — ہے یہ شمعِ ہدایتِ عُقبا
دے عمل کی خدا اُنھیں توفیق — ہاتھ میں آئے جن کے یہ نسخا
پشت در پشت، نسل اندر نسل — سب ہے "منجھلے میوں" کا یہ صدقا
مقتدیٰ خاں مدیر و ناشر ہیں — دے اُنھیں بھی خدا جزیل جزا

کہو مینا کہ چھپ گئی ہے یہ
تحفۃُ المسلمین، شکرِ خدا

۱۸۷۹

۸۰ + ۱۸۷۹ = ۱۹۵۹ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## پڑھنا ضرور آہی یہ پس گوئی نام کی
## خونِ جگر سے لکھی ہے اک چیز کام کی

یہ کتاب طبع اوّل (سنہ ۱۲۶۶ھ) کے بعد دوسری مرتبہ (سنہ ۱۳۶۲ھ) میں (ستانوے ۹۷ سال بعد) چھپی تھی۔ مگر الحمد للہ کہ اب طبع ثانی کے پندرہ ۱۵ ہی برس بعد اس کے تیسری بار چھپنے کی نوبت آرہی ہے۔ اور یہ محض مولوی حاجی ریاض الرحمٰن خاں شروانی ایم، اے (علیگ) فاضل مصر، اُستاد شعبۂ عربی و اسلامیات مسلم یونیورسٹی کی دلی تحریک اور اُن کے والد بزرگوار مولوی حاجی عبید الرحمٰن خاں شروانی خازن مسلم یونیورسٹی کی فوری و تاکیدی تائید کا مبارک نتیجہ ہے۔ فَتَقَبَّلَ اللّٰهُ مِنْهُمَا وَجَزَاهُمَا اللّٰهُ خَيْرًا۔

اس طبع ثالث کے دَوران میں مولوی محمد ایّوب صاحب بی اے بدایونی نزیل کراچی کے ذریعہ سے اصل کتاب (مسائل اربعین) کے دو اور ترجموں کا حال معلوم ہوا۔ ایک موسومہ رفاہ المسلمین جو اصل کی تالیف سے دوسرے ہی سال بعد (سنہ ۱۲۵۶ھ) کا ہے۔ اور ترجمہ زیر طبع ثالث (تحفۃ المسلمین مترجمہ سنہ ۱۲۶۰ھ) سے چار سال پہلے کا ہے۔ دوسرا ترجمہ بہت مؤخر (تینتیس ۳۳ سال بعد ۱۲۸۹ھ کا) ہے۔ اور نام اس دوسرے ترجمہ کا بلفظہ اصل کتاب کا (مسائل اربعین فی سُنّتہ سیّد المرسلین) ہے۔

صاحبِ ذوق اربابِ علم کی دلچسپی کے لئے میں نے اُن دونوں ترجموں کے نمونے بھی (محض مشتے از خروارے) پیش کر دینے مناسب سمجھے ہیں۔ اور خصوصاً اس لئے کہ جو اہلِ دین و ایمان ان مسائل سے مستفید ہوں، وہ اُن مخلصین کو بھی دُعائے خیر میں یاد رکھیں۔

نیز تبرّکاً اصل کتاب مسائل اربعین فی سُنّۃِ سیّد المرسلین کی تمہید کی اصل فارسی عبارت بھی نقل کر دی ہے۔ ان تینوں ترجموں کی تمہیدی عبارتوں سے پہلی ہی نظر میں معلوم ہو جاتا ہے کہ اصل کتاب نے تالیف کے مابعد کس قدر مقبولیت حاصل کر لی تھی کہ ترجموں سے پہلے اس کی کتنی نقلیں اور نقلیں در نقلیں ہوئیں۔ اور پھر دو ہی سال کے اندر فارسی سے اردو ترجمہ کی ضرورت محسوس ہو گئی۔ حالآں کہ اس وقت فارسی زبان کا بھی معتد بہ رواج تھا۔ مگر فارسی سے اردو میں ترجمہ ہو کر اس کے نفع کا عام سے عام تر ہونا گویا اُس کا نقطۂ معراج تھا۔

اور یہ حاجی محمد باز خاں کے بیٹے حاجی محمد خان زماں کی نیک نیت اور خیر خواہی مسلمین خلق اللہ کی قبولیت کا قطعی ثبوت ہے۔ فجزاہُ اللّٰہ خیراً عنّا و عن سائر المسلمینَ والمؤمنینَ اِلیٰ یومِ الدّین۔ اٰمینَ ثمّ اٰمینْ۔

ساتھ ہی مولوی محمد نظام صاحب شاہجہاں پوری کے ترجمہ کی مقبولیت کا بھی ثبوت ملتا ہے کہ اگرچہ اس سے چار سال پہلے ایک ترجمہ ہو چکا تھا، اور تینتیس ۳۳ سال بعد ایک اور ترجمہ ہوا۔ مگر اب (۱۳۰۰ھ) سے پہلے ان دونوں کا علم عام نہ ہوا۔ بہرحال خداوند تعالیٰ دانائے غیوب و واقف القلوب ہے سب کے لئے جزائے جزیل کی اُمید ہے۔

میں نے یہ بھی مناسب سمجھا ہے کہ جن جن بندگانِ خدا کا شروع (تالیف) سے اس اشاعت تک ساتھ رہا ہے، اُن کا بھی مختصر حال یک جا کر دوں۔ تاکہ بیک نظر اس پر

اطلاع حاصل ہو۔ اور بیک وقت وبیک زبان ان کے لئے دُعائے خیر ہو۔ وَاللّٰہُ هُوالولی التوفیق وَهُوخیرالرفیق۔

حاجی محمد باز خاں۔ یہ خاندان بھیکم پور دادوں کے مورث اعلیٰ ہیں۔ پیدائش ۱۷۵۰ء وفات ۱۸۳۰ء۔ یہ زمانہ ہندوستان خصوصاً اس صوبہ اور سب سے زیادہ اس نواح میں طوائف الملوکی کا تھا۔ اور شروانیوں کی اس شاخ کا مستقر موضع بھموری بزرگ یا کلاں تھا جو بھیکم پور سے جانب جنوب تقریباً دو فرلانگ کے فاصلہ پر ہے اور جس پر جاٹوں کی اس درجہ ترکتازی رہتی تھی کہ محمد باز خاں کے والد ترک وطن پر مجبور ہوئے اور عرصہ تک ضلع بدایوں میں ایک ہندو زمین دار کے ایک روپیہ ماہوار پر پیادہ رہے تھے۔ باپ کے بعد محمد باز خاں نے اپنے اور اپنے عیال کی پرورش کیلئے عرصہ تک ہندو خاندان ہی میں میاں جی گری کی تھی۔ مگر جب فضلِ خداوندی نے یاوری کی تو اپنی ہمت اور اہل خاندان کی مدد سے بزورِ شمشیر ریاست واپس لی۔ اس سلسلہ میں دادوں کے مقام پر زبردست رن پڑا تھا۔ اور محمد باز خاں اتنے زخمی ہوئے تھے کہ ان کی شہادت کی خبر آ گئی تھی۔ ۱۸۰۴ء میں علی گڑھ پر انگریزوں کے تسلط کے بعد ان کو بھی اطمینان نصیب ہوا۔

بڑے باخدا اور معتقد بزرگانِ باصفا تھے۔ چشتیہ سلسلہ میں بیعت تھی۔ ۱۸۳۰ء میں زوجہ (مدینہ بی بی) اور چھوٹے بیٹے غلام محمد خاں (مورث خاندان دادوں) کو لے کر حج بیت اللہ کے لئے روانہ ہوئے۔ اُس زمانہ میں ہندی حاجیوں کے جہاز بندر سورت سے چلتے تھے۔ اور سورت بابِ مکہ کہلاتا تھا۔ سورت کا راستہ بڑودہ ہو کر تھا۔ بڑودہ پہونچ کر محمد باز خاں بقضائے الٰہی واصل بحق ہو گئے۔ اور وہیں سُپرد خاک ہوئے۔ باہمت بی بی نے مع فرزند غلام محمد خاں کے سفرِ مبارک جاری رکھا۔ اور حج وزیارت سے فایز ہوئیں۔ اس پر جو تہنیت کا فارسی قطعہ ہوا اُس کا ایک مصرعہ یہ تھا۔ ع

پس از زیارتِ مکہ مدینہ باز آمد

اس سفر پر جتنا خرچ ہوا اس کا کچھ اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ بھوری کی بلند شان دار مسجد اسی پس ماندہ کے ایک جزسے تعمیر ہوئی۔

محمد بازخاں کے بڑے بیٹے **حاجی محمد داؤد خاں** تھے۔ پیدائش ۱۷۷۵ء وفات ۱۸۶۶ء۔ نواب صدریار جنگ بہادر مرحوم نے ان کے حال میں لکھا ہے کہ:-

"بازخاں کے بعد ان کے بڑے بیٹے حاجی محمد داؤد خاں خاندان کے بزرگ ہوئے جو اپنی دین داری، فیاضی، کنبہ پروری میں بہت مشہور تھے۔ ان کی دیانت کا اس درجہ شہرہ تھا کہ لارڈ ولیم بنٹنک گورجنرل ہند نے ان کو آگرہ کا صدرالصدور مقرر کیا تھا۔ اُس زمانہ میں ہندوستانیوں کے لئے یہ عہدہ معراج کمال تھا۔ جب تک ملازمت کی کسی مسلمان پر مسلمان کی سود کی ڈگری نہیں کی۔ یوم جمعہ کو ہمیشہ بعد نماز اجلاس پر تشریف لے جاتے تھے۔ کچھ عرصہ ملازمت کے بعد اس سے مستعفی ہو کر ۱۸۴۹ء میں ایک بڑے قافلہ کے ہمراہ منزل بمنزل سفر کر کے بیت اللہ تشریف لے گئے۔"

مدت ملازمت سات سال رہی۔ حاجی داؤد خاں کی واپسی حج پر جو ایک قطعہ ہوا اس کا ایک مصرعہ یہ تھا۔ ع

**داؤد بازگشت سرافراز در جہاں**

بازخاں دادا

اس میں باپ سرافراز خاں اور دادا جہاں خاں کا نام بھی آگیا۔ فریضۂ حج کی ادائگی کے شکرانہ میں بھیکم پور کا پُل (بالائے دریائے نیم ندی) تعمیر کرایا۔ جو اتنا مضبوط ہے کہ اپنی تعمیر کے بعد سے کتنے بڑے بڑے نمونہ طوفان نوح تباہ کن سیلابوں کو اپنے سر پہ سے گزارا ہے۔

غدر ۱۸۵۷ء میں آگرہ کمشنری میں بہت زیادہ امن قایم رکھا۔ کثرت سے مظلوموں کو پناہ دی۔ اس سلسلہ سے افغانستانیوں کی ایک خاصی جماعت بھیکم پور میں آباد ہو گئی تھی۔

حاجی محمد بازخاں کے منجھلے بیٹے اور حاجی محمد داؤد خاں کے منجھلے بھائی **حاجی محمد خان**

**زماں خاں** تھے۔ پیدائش ۱۷۹۲ء۔ وفات ۱۸۷۴ء۔ اپنے باپ حاجی محمد باز خاں اور بڑے بھائی حاجی محمد داؤد خاں کے تربیت یافتہ تھے۔ ساتھ ہی خود بھی بڑے باخدا با تقدیر با تدبیر تھے۔ بلکہ بڑے بھائی داؤد خاں سے زیادہ معاملہ فہم اور دُوراندیش تھے۔ ریاست کا کام بھائی کی حضوری اور غیبت میں خوب کیا۔ بڑے بھائی کی مکہ مکرمہ و مدینہ منورہ کی سہ سالہ حاضری کے دوران میں قلعہ بھیکم پور کی شان دار مسجد تعمیر کرائی۔ حضرت شاہ عبد العزیز دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے شرفِ بیعت تھا۔ خوش عقیدگی اور سعی پابندی شریعت کا ثبوت یہ کتاب **تحفۃ المسلمین** (ترجمہ مسائلِ اربعین فی سنۃ سیّد المرسلین) ہے جو اُن پینتیس ۳۵ سوالات کے جوابات کا مجموعہ ہے جو خان صاحب نے شاہ محمد اسحاق صاحب کی خدمت میں پیش کیے۔ اور شاہ صاحب نے ان پر پانچ سوالات کا اضافہ فرما کر چالیس ۴۰ سوالوں کا جواب ارشاد فرمایا۔ سوالات کی اصل تعداد چونتیس ۳۴ اور اضافہ کے چھ ۶ کی روایت سہوِ رواۃ ہے۔

اس فتوے کی اشاعت و بزور ترویج جس طور پر ہوئی اس کا حال نواب صدر یار جنگ بہادر مرحوم کی تقریر سے معلوم کرنا چاہیے۔ جو کتاب کے صفحات ۷، ۸ پر نقل ہے۔

حاجی محمد خان زماں خاں کے منجھلے بیٹے **حاجی مولوی محمد عبد الشکور خاں تھے۔** پیدائش ۱۸۳۰ء۔ وفات ۱۹۰۷ء۔ اپنے عہد میں سردار خاندان تھے۔ بڑے بامروّت و فیاض تھے۔ اسی کا نتیجہ تھا کہ ان کے زمانہ میں خصوصاً اندرونِ مُلک کے علما، صلحا، عرفا میں بمشکل کوئی ایسے بزرگ ہوں گے جو بھیکم پور تشریف نہ لائے ہوں۔ اُنھوں نے بھی اپنے زمانہ میں ان فتووں کی پوری تعمیل کی اور خاندان سے کرائی۔ حضرت مولانا عالم علی مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت تھے۔ ہر کام غور سے کرتے تھے۔ اور اس کے اتنے عادی ہو گئے تھے کہ معمولی معمولی کام کے لیے بھی سوچنے کا موقع نکالتے تھے۔ اور اسی لئے اہل معاملہ کو ٹھہراتے تھے۔ "ٹھیرو" کا لفظ اس درجہ زبان زد ہو گیا تھا کہ "منجھلے میاں کی ٹھیرو" مشہور ہو گئی تھی۔ نقال اپنی نقلوں میں مرتکب قتل کے لیے پھانسی سے بھی زیادہ سنگین سزا "منجھلے میاں کی ٹھیرو میں ڈال دیا جائے"

تجویز کرتے تھے۔ اسی وجہ سے کاموں میں بہت تعویق ہوتی تھی۔ بھیکم پور سے علی گڑھ اور علی گڑھ بھیکم پور چلنے کے لیے بھی سواری گھنٹوں بنگلہ کے زینہ کے نیچے تیار کھڑی رہتی۔ مگر چوں کہ محنت کش بھی انتہا درجہ کے تھے۔ اس لئے دیر او یر نبٹا سب کام دیتے تھے۔ آخر حیات میں جب حج کا عزم کیا تو اس کے لئے روانگی میں اتنی دیر ہوگئی تھی کہ خود ان کے نزدیک بمبئی میں آخری جہاز کا ملنا نہایت مشکوک ہو گیا تھا۔ چنانچہ نواب مزمل اللہ خاں صاحب مرحوم نے خود مجھ سے کہا کہ مجھ سے رخصت ہوتے ہوئے کہا کہ:۔ "مزمل میاں ہم بمبئی ہی سے لوٹ آئیں تو ہنسنا مت" نواب صاحب فرماتے تھے کہ میں نے کہا:۔ "نہیں چچا جی انشاء اللہ آپ اطمینان سے حج کریں گے"۔ باوجود کثرت علایق کے بالوصیت و باہدایت کوئی معاملہ وارثوں اور متعلقین کے لئے لاینحل نہیں چھوڑا۔ بعد حج و زیارت واپسی میں بمقام جدہ وبائی مرض بخار میں مبتلا ہو کر رحلت کی۔ اور اہل قافلہ میں کئی اقربا و اہل برادری و خدام کام آئے۔ اور جو بقیۃ السیف اجل کچھ حیاتِ مستعار لے کر آئے وہ بھی اتنے نحیف و ضعیف تھے کہ تارِ بستر سے بھی زیادہ نحیف تھے ؎

اگر زر حیاتت بماندہ است دیر

نہ مارت گزاید نہ شمشیر و شیر

۱۳۴۴ھ ۱۹۲۶ء میں حجاز سے اپنی واپسی کے وقت نواب صدر یار جنگ بہادر نے جدہ میں قبر تلاش کی تو پتہ نہ چلا۔ صرف تقریبی و تخمینی مقام معلوم ہو سکا۔

## حاجی مولوی حبیب الرحمٰن خاں (نواب صدر یار جنگ) حاجی محمد عبد الشکور خاں

کے بھتیجے منجھلے داماد اور تربیت کردہ تھے۔ پیدائش ۱۸۶۶ء۔ وفات ۱۹۵۰ء بچپن ہی سے صلاحیت کے آثار تھے جس میں ان کی ماں (بی بی تسلیم النساء) کا بھی بڑا ہاتھ تھا۔ فارسی و عربی کی تحصیل کی۔ انگریزی آگرہ کالج میں پڑھی۔ اور صرف زبان انگریزی مسٹر ڈبلوسی ہورسٹ (ہیڈ ماسٹر ایم اے او کالیجیئٹ اسکول) سے علی گڑھ میں پڑھی۔ عربی مفتی لطف اللہ رحمۃ اللہ اور

اُن کے شاگردِ رشید مولوی عبد الغنی خاں سے پڑھی جونیس دلھن (بی بی زینب بیگم) کے والد ہونے کی حیثیت سے ان کے خسر بھی ہوتے تھے۔ بیعت حضرت مولینا فضل الرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ گنج مراد آبادی سے تھی۔ والد کا انتقال ۱۹۰۵ء میں ہو چکا تھا۔ تایا کے وصال کے بعد خاندان کے اتفاق رائے سے مشترکہ ریاست کے سربراہ قرار پائے۔ جس پر لاکھوں کے قرضہ کا بار تھا۔ مگر ریاست کا پورا وقار قایم رکھتے ہوئے سارا بار بہت خوبی سے اُتارا۔ ۱۹۱۸ء میں صدر الصدور امورِ مذہبی سرکار عالی نظام (حیدرآباد) ہوئے اور کافی مدت اس جلیل القدر عہدہ کو نیک نامی اور قوت کے ساتھ پُر رکھا۔ اور اسی دَوران میں صدر یار جنگ کا خطاب پایا۔ ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۶ء میں حج بیت اللہ و زیارتِ روضہ رسول اللہ صلعم سے فائز ہوئے۔

ریاست کے انجینیروں کا اسٹاف اس غرض سے حضور نظام نے ہم راہ کیا تھا کہ روضۂ مبارک کی مرمت کا تخمینہ تیار کریں۔ نواب صاحب نے نہر زبیدہ (مکہ مکرمہ) کی مزید افادیت کی اسکیم کو بھی شامل کر لیا جو حضور نظام نے منظور فرمالی۔ مگر اُس وقت کے مشیر مال سر اکبر نذر علی حیدری کی دراندازی کے سبب سے بروئے کار نہ آسکی۔ حجاز کے زمانۂ قیام میں شروع سے آخر تک شاہی مہمان رہے۔ سلطان نے بھی ملاقات کے لیے مدعو کیا۔ اور اتنے متاثر ہوئے کہ غیبت میں کہا: "ھو رجل اصیل"۔

نواب صاحب رئیس ہونے کے ساتھ ہی مشہور مصنف بھی تھے۔ ادب (اردو و فارسی) اور تاریخ آپ کا مضمون تھا جن پر کثرت سے معیاری تصانیف ہیں۔ آخری علمی کام "مقالاتِ شروانی" (مجموعۂ مضامین) تھا۔ طبقۂ حکّام و رؤسا و علما میں یکساں محترم تھے۔ مولینا شبلی مرحوم نے ایک سلسلہ میں ان کے متعلق سچ لکھا تھا کہ "رئیس یا عالم ان میں سے کسی ایک حیثیت میں بھی وہ کافی نامور ہو سکتے تھے۔ مگر وہ دونوں میں معتبر ہوئے"۔ ان کا جمع کردہ کتب خانہ (خصوصاً بلحاظ نوادر) نہ صرف ہندوستان میں بلکہ ہندوستان سے باہر بھی قابل استناد ہے۔

ندوۃ العلما اور علی گڑھ کالج اور پھر مسلم یونیورسٹی کے بھی با اثر و نفوذ رکن رکین تھے۔ مولینا شبلی کے ساتھ ندوہ کے نقیب "الندوہ" کے اڈیٹر رہے۔ اور چوتھائی صدی سے زیادہ کالج کی کمیٹی سُنّی دینیات کے سکرٹری اور یونیورسٹی کی آرٹ فیکلٹی کے ڈین رہے۔ یونیورسٹی نے ڈی لٹ (ڈاکٹر آف لٹریچر) کی ڈگری دی۔ اولاد اور اولاد کی اولاد کی تعلیم و تربیت بھی خاص دینی اصول پر کی! ور خاندان و محکومان میں دین کا کافی چرچا رکھا۔

**مولوی حاجی عبید الرحمٰن خاں۔** (پیدائش ۱۳۱۵ھ سلمہُ اللہ تعالےٰ) عُرف منجھلے میاں اس سبب سے ہے کہ ان کے بڑے بھائی مولوی محبوبُ الرحمٰن خاں عُرف بنّے میاں تھے جنھوں نے جواں عُمری میں داغِ مُفارقت دیا۔ گھر پر عربی اور دینیات کی تعلیم حاصل کی اور انگریزی ایم اے او کالیجئیٹ ہائی اسکول علی گڑھ اور عربک کالج دہلی میں۔ والد بزرگوار کے سرکار حضور نظام میں عہدۂ صدر الصدور امور مذہبی پر فائز ہو جانے پر کاروبار ریاست کے انصرام کی وجہ سے تعلیم کا سلسلہ قطع ہوا۔ آنریری اسپیشل مجسٹریٹ رہے۔ صوبہ کی مجلس آئین ساز کے ممبر منتخب ہوئے۔ مسلم یونیورسٹی کی کورٹ اور مجلس عاملہ کے رکن ہوئے ۱۹۳۵ء سے یونیورسٹی کے خازن ہونے کا سلسلہ ہے۔ اس عرصہ میں کئی بار قایم مقام وایس چانسلر بھی ہوئے۔ یونیورسٹی، کانفرنس، ندوہ اور کئی دوسرے قومی تعلیمی اداروں کے ذمّہ دار رکن رہے ہیں۔ متعدد سرکاری و غیر سرکاری اداروں کے رکن رکین رہے۔ صوبہ کی حج کمیٹی کے رکن اور ضلع کی حج کمیٹی کے صدر ہیں۔ انگریزی حکومت میں خان بہادری کا خطاب حاصل تھا۔ بدو شعور ہی سے مذہبیت غالب ہے۔ حضرت مولینا شاہ ابو الخیر رحمۃ اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت ہے۔ اور آج (۲۹ شوال المکرم ۱۳۷۷ھ مطابق ۱۹ مئی ۱۹۵۸ء) کہ میں یہ سطور لکھ رہا ہوں دوسرے حج کے لئے حاضر بیت اللہ و عازم زیارت روضہ رسول اللہ صلعم ہیں۔ پہلا حج ۱۹۳۲ء میں کیا تھا۔

**مولوی حاجی ریاض الرحمٰن خاں** (پیدائش ۱۹۲۴ء سلمہُ اللہ تعالےٰ) عُرف

دُلارے میاں - اگرچہ اس وقت ماشاء اللہ بڑے ہیں - مگر دراصل یہ بھی یوں منجھلے ہیں کہ ان سے بڑا بھائی رضی الرحمن (عرف سعید میاں) تھا جس نے طفولیت میں انتقال کیا۔ ماشاء اللہ جوان صالح ہیں۔ مسلم یونیورسٹی سے عربی کے ایم اے ہیں - اور ایک سال سے زیادہ مصر میں رہ کر تعلیم کی تکمیل کی ہے - یونیورسٹی میں عربی کے استاد ہیں - دورانِ قیام مصر میں حج و زیارت کا بھی شرف حاصل کیا - بارک اللہ علمی شغف اور مذہبی رجحان رکھتے ہیں - حضرت شاہ اصغر علی عرف مسکین شاہ مدظلہ سے سلسلہ نقشبندیہ قادریہ میں بیعت ہیں - تحفۃ المسلمین کی یہ طبع ثالث انھی کی کارپردازی میں ہو رہی ہے اور یہ محض اتفاق ہے (اور عجیب ہے) کہ اب تک اس کتاب کی اشاعت کا عملی تعلق منجھلے میوں ہی سے رہا ہے - والغیبُ عند اللہ -

**مولوی (ملا) محمد نظام** - قدیم سکونت شاہجہاں پور محلہ جلال نگر محلہ تارین ٹکلی - ان کے بعض اساتذہ عامل بالحدیث تھے اور بدعت سے مجتنب - یہی عمل ملا محمد نظام کا تھا - لوگ انھیں وہابی کہتے مگر وہ خود کو حنفی بتاتے تھے - نہایت صالح اور ذکی و ذہین تھے - شعر و سخن کا مذاق بھی رکھتے تھے - تاریخ ولادت و وفات کا تعین نہیں ہو سکا - مگر قراین سے تیرھویں صدی وسط و آخر معلوم ہوتا ہے - بہرحال بظاہر مرد صالح تھے جس کا ثبوت وہ عقیدت ہے جس کا اظہار انھوں نے "مسائلِ اربعین" کے ترجمہ (تحفۃ المسلمین) میں کیا ہے - اور خصوصاً یہ کہ یہ ترجمہ انھوں نے باوجود اس علم کے کیا کہ اس کا ترجمہ "رفاہ المسلمین" کے نام سے کئی سال پہلے ہو چکا تھا - اور یہ اس لئے کیا کہ نیت مزید نفع رسانی کی تھی - اور انما الاعمالُ بالنیات - خداوند تعالے اجر عطا فرمائے - آمین -

**مولوی سعد الدین عثمانی** - (وفات ۱۲۸۳ھ) وطن بدایوں - فقہ و فرایض میں تبحر حاصل تھا - ردِ بدعات میں بڑے غالی تھے - "مسائلِ اربعین" کا ترجمہ "رفاہ المسلمین" کے نام سے مع شرح و حواشی مفیدہ سال تالیف فتاوے (۱۲۵۵ھ) سے دو ہی سال بعد کر دیا - ان کے زمانہ میں مولینا فضل رسول صاحب بدایونی (متوفی ۱۲۸۹ھ) ایسے غالی حنفی تھے کہ

"وہابی" کو گالی کے طور پر استعمال کرتے تھے۔ وہ مولوی سعد الدین صاحب کو اس درجہ تنگ اور دق کرتے تھے کہ ایک بار اُن کا سقا بھنگی تک بند کر دیا تھا۔ مگر مولوی سعد الدین صاحب اس پر بھی اپنی مساعی سے باز نہ آتے تھے۔ شکر اللہ مساعیہٗ

**مولوی عبد المجید بدایونی** (پیدائش ۱۱۷۷ھ وفات ۱۲۶۳ھ)۔ مولوی فضل رسول صاحب بدایونی کے والد۔ علوم اسلامیہ میں فاضل اور حضرت شاہ آل احمد عرف اچھے میاں مارہرویؒ سے بیعت و صاحبِ اجازت تھے۔

**سیّد ابو محمد جالیسری** عرف امین الدین مکی ان کا ضروری حال کتاب کے صفحہ تیرہ [۱۳] پر ہے۔ مزید علیہ یہ ہے کہ اُن کے مخصوص تعلقات رؤسائے بیگم پور محرکین فتاوے سے بھی تھے۔

**مولوی محبُوب علی**۔ ان کا ضروری تذکرہ کتاب کے صفحہ پچاسی پر ہے۔ اور فتاوے پر حضرت شاہ محمد اسحاق صاحب کے ساتھ ان کی مُہر بھی (حسب ایمائے حضرت شاہ صاحب) ثبت ہے۔

**سیّد کریم نبی سہسوانی**۔ اب سے سوا سو سال قبل قصبہ سہسوان (ضلع بدایوں) میں ایک بزرگ پیرجی سیّد کریم نبی نامی تھے۔ فارغ التحصیل عالم نہ تھے۔ البتہ فارسی داں اچھے تھے۔ حضرت شاہ عبد العزیز محدّث دہلوی کے شاگرد و معتقد تھے۔ شاہ جہاں کے عہد میں ان کے خاندان کو "پیرزادہ" کا لقب عطا ہوا۔ عمر سو سال سے زیادہ پائی۔ سادات سہسوان کے تمام نسب ناموں میں ان کا مرتّب کردہ نسب نامہ بزبانِ فارسی سب سے زیادہ معتبر و مستند ہے۔

**حضرت شاہ عبد العزیز** رحمۃ اللہ علیہ۔ (پیدائش ۱۱۵۹ھ / ۱۷۴۶ء وفات ۱۲۳۹ھ / ۱۸۲۴ء) تاریخی نام غلام حلیم [۱۱۵۹ھ]۔ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے فرزند تھے۔ اور یہ وہ خاندان ہے جس کے ذریعہ سے ہندوستان میں علم حدیث کا زیادہ فروغ ہوا۔ بڑے مفسر، محدث، فقیہ، مورخ اور ادیب تھے۔ علوم منقول کے علاوہ علوم معقول میں بھی دست گاہ کامل رکھتے تھے۔

ہیئت دانی کا یہ کمال تھا کہ ماہ مبارک رمضان میں محراب ایسی ترتیب سے سناتے تھے کہ پہلی ہی تراویح کو یہ معلوم ہو جاتا تھا کہ شوال کا چاند اُنتیسا ہوگا یا تیسا۔ کیوں کہ اُنتیسے کے لئے اٹھائیسویں شب کو اور تیسے کے لئے اُنتیسویں شب کو محراب ختم کرتے تھے۔ بڑے مناظر تھے۔ خصوصیت یہ تھی کہ جواب نہایت مختصر اور مُسکت و مُدلل ہوتا تھا۔ آپ کے زمانہ میں عیسائی مبلغین کا زور ہو چکا تھا۔ پادریوں سے آپ کے اسی نوع کے مناظرے مشہور ہیں۔ کتبِ دینیہ کے مصنف بھی پایہ کے تھے۔ آپ کے والد ماجد حضرت شاہ ولی اللہ صاحب اگرچہ اُس درجہ کے عالم تھے کہ آپ کو حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ جیسے ائمہ کی صف میں رکھا جاتا ہے۔ مگر واقعہ یہ ہے کہ باپ اپنے اور اپنے بیٹے کے عینِ حیات معروف نہ ہوئے اور اپنی اور بیٹے کی بھی وفات کے بعد عرصہ تک آپ کا تعارف یوں ہوتا رہا کہ "شاہ ولی اللہ صاحب جو شاہ عبدالعزیز صاحب کے والد تھے"۔ آپ کو بالاتفاق خاتم المحدثین تسلیم کیا گیا ہے۔ آپ کے اوصافِ حمیدہ و اخلاق برگزیدہ کے دریا بکوزہ بیان کے لئے حکیم مومن خاں مومن کی تاریخ وصال نقل کرتا ہوں جو حسبِ ذیل ہے:

| | |
|---|---|
| انتخابِ نسخۂ دیں مولوی عبدالعزیز | بے عدیل و بے نظیر و بے مثال و بے مثل |
| جانبِ ملکِ عدم تشریف فرما کیوں ہوئے | آ گیا تھا کیا کہیں ایماں میں مُردوں کے خلل |
| ہے ستم اے چرخ کس کو تو جہاں سے لے گیا | کیا کیا ہے ظلم تو نے بے کسوں پر اے اجل |
| جب اُٹھائی نعش اک عالم تہ و بالا ہُوا | لوٹتا تھا خاک پر ہر قدسی گردوں محل |
| کیا کس و ناکس پہ تھا صدمہ کیا جس وقت دفن | ڈالتا تھا خاک سر پہ ہر عزیز و مبتذل |
| مجلسِ دردآفرینِ تعزیت میں میں بھی تھا | جب پڑھی تاریخ یہ مومن نے آکر بے بدل |

دستِ بے دادِ اجل سے بے سر و پا ہو گئے
فقر و دیں۔ فضل و ہنر۔ لطف و کرم۔ علم و عمل

ق + ی + ض + ن + ط + ر + ل + م

۱۲۳۹ھ

**مولوی محمد ایوب صاحب۔** مجھے ان کا حال زیادہ کیا جتنا بھی معلوم ہے وہ بقدر نفی کے ہے۔ صرف اس قدر جان گیا ہوں کہ ملک کی تقسیم (ناقابل تفہیم) کے بعد سے نزیل کراچی ہیں۔ وہیں سے بی اے کی ڈگری لی ہے۔ خالص علمی مذاق رکھتے ہیں چنانچہ سرکاری غیر علمی ملازمت ترک کر کے آل پاکستان ایجوکیشنل کانفرنس کے ریسرچ سکشن میں ہیں۔ مجھے برابر فایدہ پہونچاتے رہتے ہیں چنانچہ "مسائل اربعین" کے علاوہ "تحفۃ المسلمین" کے دوسرے دو ترجموں کا حال آپ ہی کے ذریعہ سے معلوم ہوا۔ حتیٰ کہ ان کے نمونے بھی نقل کر بھیجے۔ ورنہ میرے باپ دادا کو بھی ان دونوں کا علم نہ تھا۔ ان کے ریسرچ کی افراط اس سے ظاہر ہے کہ میرا حال بھی ریسرچ کر مارا ہے۔ اور "آید بکار" کے لئے "داشتہ" کر لیا ہے۔ ظاہر کے حکم سے بالکل ٹھیک کیا ہی غیب کا علم صرف عالم الغیب کو ہے۔ ؎

چنیں یاد دارم کہ یک کاسہ گر ۔۔۔ ہمی گفت با کاسۂ پُر خطر

ندانم کہ سنگ سپہر قضا ۔۔۔ ترا بشکند بیشتر یا مرا

مجھے اُمید ہے کہ محمد ایوب صاحب میری اس کم علمی (بلکہ لاعلمی) پر صبر فرمائیں گے۔ اپنی عمر کے اس درجہ میں مجھ سے بیٹھے بیٹھے "آم کھانے" ہی کی توقع ہو سکتی ہے۔ "پیڑ گننے" کی نہیں ہو سکتی جو بہت چلا پھری چاہتی ہے۔ اور یہ خدا ہی کا کرم بر کرم ہو سکتا ہے کہ وہ آم "ثمر بہشت" اور "نایاب" ہوں۔ فالحمد علیٰ احسانہ۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ، وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ۔ اٰمِیْن

**محمد مقتدیٰ خاں شروانی**

نئی بستی، علی گڑھ:
ذوالقعدۃ الکرام ۱۳۷۷ھ ہجری
(مئی ۱۹۵۸ء)

کے برگزیدہ سوانح۔ ۳ر

**کاوانِ خیال** نواب صدر یار جنگ بہادر کا کلیاتِ نظم اُردو و فارسی۔ ؎ر

**تعلیم اسلام کا اثر عمر و صحت پر** صدہا بزرگانِ دین کی عمروں کا حال بتا کر ثابت کیا ہے کہ تعلیم اسلام کی کماحقہٗ پابندی قیام صحت و درازی عمر کا باعث ہوتی ہے۔ عہ ر

**خطبۂ صدارت** اورنٹیل کانفرنس میں زبانِ اُردو کی ماقبل و دل تاریخ ۴ر

**مالم التعلیم** اُردو زبان کا قاعدہ بطرز جدید مرتبہ محمد مقتدیٰ خاں شروانی ۲ر

**الایمان والاسلام** پانچ رسالوں کا سٹ، اسلامی عقائد کے متعلق نہایت سلیس اُردو زبان میں بے نظیر ترتیب کے ساتھ۔ بچوں، بڑوں، بوڑھوں، مردوں، عورتوں سب کے مطالعہ کے لایق۔ انبیاء سابقین علیہم السلام اور خصوصاً آں حضرت صلعم کی مقدس سیرتوں کا بیان۔ اسلامی حقوق و فرائض و اخلاق و آداب پر ابواب۔ امام نسفی اور شاہ ولی اللہ رحمہما اللہ کے رسائل، عقائد کی نقل آیات و احادیث کا مع ترجمہ اقتباس۔ ہندوستان، پاکستان، نیپال، ملایا، جنوبی افریقہ اور اسلامی ممالک کے ہندوستانی گھروں میں چلا ہوا۔ مؤلفہ محمد مقتدیٰ خاں شروانی۔ ؎ر

**الحج** حج کے نہایت مشکل اور پیچیدہ مسائل سہل ترین زبان میں بہترین ترتیب کے ساتھ۔ اس مضمون پر اب تک کسی زبان (حتیٰ کہ عربی میں) ایسی کتاب موجود نہیں ہے۔ مع دعاؤں اور سلاموں کے اور حرمین شریفین کے عمدہ فوٹوؤں کے۔ مؤلفہ مولینا سید سلیمان اشرف صاحب مرحوم۔ للعہ ر

**المبین** عربی زبان کے فضائل و کمالات بمقابلہ تمام دوسری عالمی زبانوں کے بے نظیر۔ مؤلفہ مولینا سید سلیمان اشرف صاحب مرحوم۔ صہ ر

**الانہار** فارسی زبان کی تاریخ۔ مؤلفہ مولینا سید سلیمان اشرف صاحب مرحوم۔ ؎ر

**یادِ ایام** عہدِ اسلامی میں صوبہ گجرات کی علمی ترقی کی ولولہ انگیز تاریخ جو نہایت تحقیق و کاوش سے لکھی گئی ہے۔ از مولانا حکیم سید عبدالحی صاحب مرحوم۔ عہ ر

ملنے کا پتہ: محمد مقتدیٰ خاں شروانی، شروانی بکڈپو، شروانی پریس علیگڑھ

**سلاطین معبر** ساحل کارومنڈل کے مسلمانوں کی فراموش شدہ سلطنت کا تاریخی حال جس کے ساتھ متعدد نقشے اور معبر کے سکوں کے عکسی نقوش بھی دیئے گئے ہیں۔ از حکیم سید شمس اللہ صاحب قادری۔ ۱۲؍

**ملیبار** ملیبار کے جغرافیائی اور تاریخی حالات معہ متعدد نقشہ جات۔ یہ حالات بڑی محنت اور تحقیق سے لکھے گئے ہیں۔ عہ

**شروانی نامہ** حاجی عباس خاں شروانی مرحوم کی تالیف جس میں ہندوستان کے مشہور خاندان شروانی کے قدیم و جدید حالات مع شجرات بہت تفصیل سے بیان کئے گئے ہیں۔ صہ؍

**مذہب و عقلیات** مذہب و عقلیات کے تعلق پر ایک جدید خیال از مولانا عبد الباری صاحب ندوی۔ ۸؍

**خطبات صدارت** ۱۹۳۶ء میں کانفرنس کی پنجاہ سالہ جوبلی کے موقعہ پر مختلف شعبوں کے جلسوں میں اکابر ملت نے جو خطبات پڑھے تھے یہ کتاب اُن خطبات کا مجموعہ ہے۔ ہر خطبہ بہترین معلومات کا ذخیرہ ہے۔ عا؍

**تمدن و معاشرت** سر سید، نواب محسن الملک، نواب وقار الملک۔ مولانا حالی اور بعض دیگر اہلِ قلم کے اُن چیدہ اور معرکتہ الآرا مضامین کا مجموعہ جو محض اصلاح معاشرت سے تعلق رکھتے ہیں۔ ۴؍

**اصلاح تمدن** آنریبل ڈاکٹر جسٹس سر شاہ محمد سلیمان مرحوم کا ایک نہایت مفید جامع اور محققانہ خطبہ جس میں تمام مدنی مسائل پر بحث کی گئی ہے۔ ۱۲؍

**اسلامی زندگی** بتایا ہے کہ اسلامی زندگی کا حقیقی مفہوم کیا ہے۔ ۲؍

**پیامِ اسلام** دُنیا میں اسلام کے آنے کا کیا مقصد ہے۔ ۲؍

**درج لولوئے فصاحت** نواب سر محمد مزمل اللہ خاں بہادر مرحوم کے کلام فارسی، عربی، اردو، انگریزی کا مکمل مجموعہ۔ ے؍

**حیات مزمل** نواب سر محمد مزمل اللہ خاں مرحوم کی غیر معمولی و متنوع سبق آموز زندگی کے دلچسپ حالات جن میں اُن کے عہد کے مذہبی، تعلیمی، اقتصادی اور سیاسی رجحانات کا بھی تبصرہ آگیا ہے۔ ۵ے؍

**ذکر مبارک** حیاتِ مبارک کے تقریباً تمام

ملنے کا پتہ:- محمد مقتدیٰ خاں شروانی، شروانی بک ڈپو، شروانی پریس علیگڑھ

واقعات کا ذکر۔

**تبصرہ** حضرت امام ابوحنیفہ اور اساطین فقہ حنفی (مثلاً حضرت علامہ امت عبداللہ ابن مسعود، علقمہ، اسود، شرجیل مسروق، شریح، ابراہیم، حماد، محمد، ابویوسف) رحمہم اللہ اور خطیب بغدادی، محمد بن اسحاق، محمد بن جریر طبری اور شہر بغداد کے حالات میں نہایت دل چسپ کتاب۔ ۱۰ ر

**علمائے سلف** نہایت مقبول تصنیف (جو عربی کی مستند ترین تاریخی کتابوں کے تقریباً چھ ہزار صفحات کے عمیق مطالعہ کا نتیجہ ہے) اس کتاب سے ایک نظر میں معلوم ہو سکتا ہے کہ اپنے عروج کے زمانہ میں مسلمانوں کے اندر علم کا کس قدر ذوق تھا اور مسلمان علما کی پبلک اور پرائیویٹ زندگی کی کیا کیفیت تھی۔ مختصر یہ ہے کہ ایسی کتاب دُنیا کی کسی زبان میں آج تک نہیں لکھی گئی۔ عمر

**نابینا علماء** علمائے سلف کے سلسلہ میں یہ رسالہ ان مسلمان علماء کے حالات میں ہے جنھوں نے سر کی آنکھوں سے محروم ہونے کے باوجود علم کے نور سے نہ صرف اپنے بلکہ دوسروں کے دل و دماغ کو منوّر کیا۔ دُنیا کی ہر زبان میں ایسے رسالے بہت کم ہیں۔ اُردو زبان میں یہ سب سے پہلا اور اب تک واحد رسالہ ہے۔ ۳ر

**اُستاذ العلماء** حضرت مفتی محمد لطف اللہ صاحب مرحوم کے سوانح جن کے ضمن میں اُن کے اُستاذ مفتی عنایت احمد صاحب شہید اور استاذ الاستاذ مولوی بزرگ علی صاحب مرحوم کے کچھ مختصر حالات اور مفتی صاحب مرحوم کے اجل شاگردوں کے اسماء بھی شامل ہیں۔ اس رسالہ سے اب سے پہلے زمانہ کے اساتذہ اور تلامذہ کے طریق افادہ و استفادہ پر عمدہ روشنی پڑتی ہے۔ تعلیم قدیم و جدید دونوں سے تعلق رکھنے والوں کے لئے یکساں سبق آموز ہے۔ ۲ر

**فقہ حنفی** فقہ حنفی کی تاریخی حقیقت سے مورخانہ و محدثانہ بحث ہے اور جس میں ضمناً حضرت ابوحنیفہ امام اعظم رضی اللہ عنہ اور اُن کے

دو نامور شاگردوں امام ابو یوسف اور امام محمد اور بعض دیگر اساطین فقہ حنفی حضرت عبد اللہ ابن مسعود، علقمہ بن قیس، مسروق الہمدانی، اسود النخعی، عمرو بن شرجیل، شریح القاضی، ابراہیم النخعی، حماد بن ابی سلیمان رضی اللہ عنہم کے حالات بے بھی التقات ہے۔ ۸؍

**تذکرہ بابر** ہندوستان میں سلطنت مغلیہ کی بنیاد رکھنے والے شاہ ظہیر الدین بابر غازی کے نہایت دلچسپ حالات جو اخلاقی اور تاریخی دونوں حیثیتوں سے نہایت دلچسپ اور قابل مطالعہ ہیں۔ ۱۲؍

**حالات حزیں** مشہور نازک خیال شاعر علی حزیں پر ایک پر مغز لکچر۔ صرف حزیں کے دلچسپ حالات بیان کئے گئے ہیں بلکہ اُس کی شاعرانہ حیثیت پر بحث کر کے منتخب کلام بھی پیش کیا گیا ہے۔ ۶؍

## ۴۔ اخلاق و آداب

**اسلامی اخلاق** مضمون اخلاق پر دل نشیں بحث کرنے کے بعد اچھے اور برے اخلاق کے متعلق کثیر التعداد حدیثوں کا اردو ترجمہ دیا ہے اور اخلاق جیسے خشک مضمون کو شگفتہ بنانے کی کامیاب کوشش کی ہے بڑوں اور بچوں کے لئے یکساں مفید ہے۔ ۸؍

**نقش وفا** حقوق و فرائض زوجین کے متعلق نہایت بیش بہا نصائح و مفید ہدایات دستور العمل بنانے کے قابل ہیں۔ ۸؍

## ۵۔ متفرق

**سر سیدؒ کی یاد** سر سید کی تعلیمی جدو جہد کا ذکر نہایت دلچسپ اور محققانہ پیرایہ میں کیا گیا ہے۔ ۳؍

**عرض اخلاص** ایک تقریر جس میں بتایا گیا ہے کہ مسلمان لڑکیاں ضرورت زمانہ کے مطابق ضرور عمدہ تعلیم پائیں۔ مگر اس طرح کہ شعائر اسلام پر نہایت استحکام کے ساتھ قائم رہیں اور سادہ اسلامی معاشرت کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ ۴؍

**مسلمانوں کی تعلیم قدیم** بتایا گیا ہے کہ مسلمانوں کی قدیم تعلیم کا نصب العین کیا تھا۔ ۴؍

**برق تجلی** حسن و عشق ان مشہور روزگار ہستیوں کی زندگی پر بہترین تبصرہ۔ ۱۲؍

(کتابوں کے ملنے کا پتہ: محمد مقتدی خاں شروانی، شروانی بک ڈپو علی گڑھ)